# امداد اہل الصلوات باثبات جمعہا فی الاوقات

بسم اللہ الرحمن الرحیم

للہ الحمد والمنۃ وعلی رسولہ وآلہ واصحابہ الصلوۃ والتحیۃ امابعد طرف سے سید امداد العلی اکبرآبادی کی واضح ہوکہ اندنونمین ایک فتوی مولوی محمد بشیر سہوانی کا دیکہا گیا جسکا حاصل یہہ ہی کہ نمازون پنجگانہ کو اونکے اوقات مین پڑہنا بہہ ضرور رہین بلا ایک نماز کو دوسری نماز کے وقت مین حضر مین پڑہ لینا جائز ہے جوکہ یہہ ایک ایسی بات تہی کہ اہل سنت کیا بلکہ کوئی اہل اسلام مین سے بہی شاید اسکا قائل نہو بحمیت اسلامی رد اوسکا مناسب معلوم ہوا لہذا یہہ رسالہ اوس فتوی کے جواب مین تحریر ہوا خدای عزوجل ہمکو اور سب بہائی مسلمانونکو اتباع حق کی توفیق دی اور دین مین کجروی سے محفوظ رکہی آمین ثم آمین قولہ دو نمازونکا ایک وقت مین حضر مین جمع کرنا درست ہے لیکن سنت موکدہ ہر نماز کا اپنے وقت مین پڑہنا ہی اقول اس قول کے جملہ اولی سے حضر مین جمع کرنا دو نمازونکا فجر اور ظہر ہو یا ظہر اور عصر ہو یا عصر اور مغرب یا مغرب اور عشا یا عشا اور فجر ایک وقت مین جائز نکلتا ہے — اور جملہ ثانیہ سے حضر مین جمع کرنا پانچون نمازون کا کسی ایک وقت مین بہی درست معلوم ہوتا ہے سو جواز جمع کا اس عموم کے ساتہہ حضر مین کیا بلکہ سفر مین بہی شاید کسی کا اہل اسلام مین سے مذہب نہو پس یہہ قول باطل ہے — باقی حضر مین بدون عذر کے جمع کرنا ظہر اور عصر کا وقت ظہر یا وقت عصر مین اور جمع کرنا مغرب اور عشا کا وقت مغرب مین یا وقت عشا مین ائمہ اربعہ بلکہ دیگر ائمہ اہل سنت کے نزدیک بہی جائز نہیں ہے — نووی وغیرہ نے — ابن سیرین — اور ربیعہ — اور اشہب — اور ابن منذر — اور قفال کبیر — اور ایک جماعت محدثین — سے جو جواز اس جمع کا حضر مین عند الحاجۃ

بشرطا اسکی کہ جمع کرنیوالا اوسکی عادت نکرے نقل کیا ہے سو صحت نقل ہین اسکے کلام ہے صحت اسکی
پہونچانا بذمہ مدعی صحت ہے اور صحت اسکی نہین پہونچ سکتا ہے مگر تالیفات اصحاب ان
اقوال سے یا اسانید صحیحہ سے ساتہہ توثیق وسایط کا سیما خطابی اور نووی اور
ابن حجر وغیرہم اور اصحاب ان اقوال کے اور برتقدیر صحت نقل یہہ اقوال کہ مخالف اجماع
متقدم ہین لایق اعتبار نہین ــ اور ہر نماز کے اپنے وقت مین پڑہنے کو سنت موکدہ کہنا
بالکل غلط ہے بہت آیات اور احادیث دلالت کرتی ہین اسپر کہ ہر نماز کا اوسکی وقت مین پڑہنا
واجب ہے منجملہ اون آیات کے چہہ آیتین یہان ذکر کیجاتی ہین آیت اولی ــ ان الصلوۃ
کانت علی المومنین کتابا موقوتا ــ تحقیق نماز ہے اوپر مسلمانون کے لکہی ہوئی فرض وقت مقرر
کی ہوئی ــ کشاف مین ہے ان الصلوۃ کانت علی المومنین کتابا موقوتا محدودا باوقات لایجوز
اخراجہا عن اوقاتہا علی ای حال کنتم من خوف او امن ــ تحقیق نماز ہے اوپر مسلمانون کے لکہی
ہوئی فرض موقوت محدود ساتہہ وقتون کے نہین جایز ہے خارج کرنا اوسکا اوسکی وقتون سے جس
حال پر کہ ہو تم حالت خوف پر یا حالت امن پر ــ تفسیر بیضاوی ــ مین مرقوم ہے ــ
ان الصلوۃ کانت علی المومنین کتابا موقوتا ــ فرضا محدودا بالاوقات لایجوز اخراجہا عن اوقاتہا
فی شئ من الاحوال ــ تحقیق نماز ہے اوپر مسلمانون کے کتاب موقوت یعنی فرض محدود ساتہہ
وقتون کے نہین جایز ہے خارج کرنا اوسکا اوسکی وقتون سے بیچ کسی حال کے تفسیر خطیب مین ہے
ان الصلوۃ کانت علی المومنین کتابا ــ ای مکتوبا مفروضا (موقوتا) ای مقدرا
وقتہا لایوخر عنہ ولا یقدم علیہ ــ تحقیق نماز ہے مسلمانون پر کتاب یعنی لکہی گئی فرض کی گئی موقوت
یعنی وقت مقرر کئے گئے کہ نہ موخر کیجاوے اوسوقت سے اور نہ مقدم کیجاوے اوسوقت پر ــ
تفسیر نیشاپوری مین ہے ــ ان الصلوۃ کانت علی المومنین کتابا موقوتا
ای مکتوبۃ وموقوتۃ محدودۃ باوقات لایجوز اخراجہا عنہا ولو فی شدۃ الخوف ــ
تحقیق نماز ہے اوپر مسلمانون کے کتاب موقوت یعنی لکہی گئی فرض وقت مقرر

کی گئی حد باندہی گئی ساتہہ وقتونکے کہ نہین جائز ہے خارج کرنا اوسکا اون وقتون سے اگرچہ ہو بیچ شدت خوف کے ۔ تفسیر مظہری ۔ مین ہے ان الصلوٰۃ کانت علی المؤمنین کتابا) ای مکتوبا مفروضا (موقوتا) محدودا بالاوقات لایجوز اخراجہا عن اماکنہا ۔ تحقیق نماز ہے اوپر مسلمانون کے کتاب یعنی لکہی گئی فرض کی گئی موقوت یعنی محدود ساتہہ وقتون کے کہ نہین جائز ہے اخراج اوسکا اوسکے وقتون سے ۔

مدارک ۔ مین ہے ۔ ان الصلوٰۃ کانت علی المؤمنین کتابا موقوتا) مکتوبا محدودا باوقات معلومۃ ۔ تحقیق نماز ہے اوپر مسلمانونکے کتاب موقوت یعنی فرض کی گئی محدود ساتہہ وقتون معلومہ کے ۔ تفسیر کبیر ۔ مین ہے ۔ واعلم انہ تعالٰی بین فی ہذہ الآیۃ ان وجوب الصلوات مقدر باوقات مخصوصۃ الا انہ اجمل ذکر الاوقات ہہنا وبینہا فے سائر الآیات اور جان لے کہ تحقیق اللہ تعالٰی نے بیان کیا ہے اس آیت مین کہ واجب ہونا نمازونکا مقید ہے ساتہہ اوقات مخصوصہ کے مگر تحقیق اللہ نے اجمال کیا ہے ذکر اوقات مین یہان اور تفصیل سے بیان کیا ہے بیچ باقی آیتون کے ۔ آیت ثانیہ حافظوا علی الصلوات والصلوٰۃ الوسطی ۔ محافظت کرو تم اوپر نمازون کے اور نماز بیچ والی یعنی عصر کی ۔

تفسیر بیضاوی مین ہے ۔ حافظوا علی الصلوات بالاداء لوقتہا والمداومۃ علیہا ۔ مداومت کرو تم اوپر نمازونکے ساتہہ ادا کرنے کے اوسکے وقت مین اور ساتہہ مداومت اوسپر ۔ اور تفسیر خطیب مین ہے ۔ حافظوا علی الصلوات) الخمس باداءہا فی اوقاتہا محافظت کرو تم اوپر نمازون پانچ کے ساتہہ ادا کرنے اونکی کے اونکے وقتون مین معالم التنزیل مین ہے ۔ (حافظوا علی الصلوات) ای واظبوا وداوموا علی الصلوات المکتوبات لمواقیتہا وحدودہا واتمام ارکانہا ۔ محافظت کرو تم اوپر نمازون کے یعنی مواظبت کرو اور مداومت کرو اوپر نمازون فرضون کے ساتہہ وقتون اونکی کے اور حدون اونکی کے اور ساتہہ تمام کرنے رکنون اونکی کے ۔ اور مدارک مین ہے

حافظوا علی الصلوات (ای داوموا علیها بموا قیتها وارکانها وشرائطها — محافظت کرداو نمازون کے یعنی مداومت کرداوپر نمازون کے ساتھہ وقتون اونکے کے اور رکنون اونکیکی اور شرطون اونکی کے — اور تفسیر ابوالسعود مین ہے — حافظوا علی الصلوات ای داوموا علی ادارہا لاوقاتہا من غیر اخلال بشئ منہا — یعنی محافظت کرداوپر نمازون کے یعنی مداومت کرداوپر ادا اونکی کے وقتون اونکی مین بدون اخلال کے ساتھہ کسی شئے کے اونمین سے — آیت ثالثہ — واقم الصلوۃ طرفی النہار وزلفا من اللیل — اور قائم کر نماز کو دونو طرف دنمین اور چند ساعتو نمین رات سے — طرفی النہار منصوب ظرفیت پر — اور (زلفا من اللیل) معطوف ہے اوسپر کذا فی تفسیر ابی السعود وغیرہ دو طرفین دنکی صبح اور شام ہین — اور بقول ابن عباس دو طرفین دنکی صبح اور مغرب ہین — اور بقول حسن بصری دو طرفین دنکی صبح اور عصر ہین — اور بقول مجاہد دو طرفین دنکی نماز صبح اور ظہر اور عصر ہین اور بقول مقاتل نماز فجر اور عصر ایک طرف ہے اور نماز عصر اور مغرب دوسری طرف ہی کذا فی معالم التنزیل آیت رابعہ — اقم الصلوۃ لدلوک الشمس الی غسق اللیل وقرآن الفجر — قائم کر نماز کو وقت ڈہلنے سورج کے اندہیری رات تک اور نماز فجر کو — لام لدلوک الشمس مین واسطے توقیت کے ہی کذا فی تفسیر البیضاوی وغیرہ — دلوک کی تفسیر مین اختلاف ہے عبد اللہ بن مسعود نے کہا دلوک ڈوبنا سورج کا ہے — نخعی — اور مقاتل ابن حبان — اور ضحاک — اور سدی — کا یہی قول ہے — اور ابن عباس اور ابن عمر اور جابر نے کہا کہ دلوک ڈہلنا سورج کا ہے — عطا — اور قتادہ — اور مجاہد اور حسن بصری — اور اکثر تابعین — کا یہی قول ہے — اور غسق اللیل — کی تفسیر مین — ابن عباس نے کہا کہ وہ ظاہر ہونا رات کا ہے — اور قتادہ نے کہا کہ وہ وقت نماز مغرب کا ہے — اور مجاہد نے کہا کہ وہ ڈوبنا آفتاب کا ہے — اور قرآن الفجر سے مراد نماز فجر ہے — فراء نے کہا کہ نصب قرآن الفجر کو بسبب عطف کے ہے الصلوۃ

اور اہل بصرہ نے کہا کہ نصب اوسکا اوپر اغراء کے ہے یعنی وعلیک قرآن الفجر - کذا فی
المعالم وغیرہ - ابو السعود - نے کہا ہے - ولیس المراد اقامتہا فیما بین الوقتین
علی وجہ الاستمرار بل اقامۃ کل صلوٰۃ فی وقتہا الذی عین لہا ببیان جبرئیل علیہ السلام
اور نہین مراد ہے قائم کرنا نماز کا بیچ مابین دو وقت کے بروجہ استمرار بلکہ مراد قائم
کرنا ہر نماز کا ہے اوسکے وقت مین جو معین ہے اوسکے لیئے ساتھہ بیان جبرئیل علیہ السلام کے

آیت خامسہ - فاصبر علی ما یقولون وسبح بحمد ربک قبل طلوع الشمس وقبل
غروبہا ومن اناء اللیل فسبح واطراف النہار لعلک ترضی - سو اصرار کر اوپر
اوسکے جو کہتے ہین اور تسبیح کر ساتھہ حمد پروردگار اپنے کے - یعنی نماز پڑہ - پہلی
نکلنے سورج کے - یعنی نماز پڑہ فجر کی - اور پہلی ڈوبنے سورج کے - یعنی نماز پڑہ
ظہر اور عصر کی - اور بیچ گہڑیون رات کے پس تسبیح کر - یعنی مغرب اور عشا کی نماز
پڑہ - اور بیچ کنارون دنکے یعنی نماز پڑہ فجر اور مغرب کی شاید کہ تو راضی ہو -
اطراف النہار تکرر ہے واسطے نمازون صبح او فجر کے بقصد اختصاص کے -

آیت سادسہ - فسبحان اللہ حین تمسون وحین تصبحون ولہ الحمد فی السموات
والارض وعشیا وحین تظہرون - سو پاکی ہے اللہ کو جب کہ شام کرتے ہو تم اور جبکہ
صبح کرتے ہو تم اور اوسیکے لیئے ہے سب تعریف آسمانون اور زمین مین اور آخر دن مین
اور جبکہ ظہر کرتے ہو تم - یہہ آیت اخبار ہے بمعنی انشا کے یعنی امر کے اور عشیا
معطوف ہے حین تمسون پر - اور (لہ الحمد فی السموات والارض) جملہ معترضہ ہے
ابن عباس سے ہے کہ یہہ آیت جامع ہے پانچ نمازونکو مراد تمسون سے نماز مغرب اور عشا ہے
اور تصبحون سے نماز فجر - اور عشیا سے نماز عصر - اور تظہرون سے نماز ظہر کذا فی
تفسیر البیضاوی وغیرہ - امام رازی نے تفسیر کبیر مین کہا ہے والآیات الدالۃ
علی تفصیل الاوقات اربع - الآیۃ الاولی - قولہ فسبحان اللہ حین تمسون وحین

تصبحون) وہذہ الایۃ ابین آیات المواقیت فقولہ فسبحان اللہ) ای سبحوا اللہ معنا صلوا
للہ حین تمسون اراد بہ صلوۃ المغرب والعشاء۔ وحین تصبحون) اراد بہ صلوۃ الصبح۔
وعشیا اراد بہ صلوۃ العصر۔ وحین تظہرون) صلوۃ الظہر۔ الایۃ الثانیۃ۔ قولہ اقم الصلوۃ
لدلوک الشمس الی غسق اللیل) اراد بالدلوک ادارہا فدخل فیہ صلوۃ الظہر والمغرب
والعشاء ثم قال وقرآن الفجر) اراد بہ صلوۃ الصبح۔ الایۃ الثالثۃ۔ قولہ وسبح بحمد ربک
قبل طلوع الشمس وقبل غروبہا ومن اناء اللیل فسبح واطراف النہار) فمن الناس من قال
ہذہ الایۃ تدل علی الصلوات الخمس لان الزمان اما ان یکون قبل طلوع الشمس او قبل
غروبہا فاللیل والنہار داخلان فی ہاتین اللفظین۔ الآیۃ الرابعۃ۔ قولہ تعالی
واقم الصلوۃ طرفی النہار وزلفا من اللیل) فالمراد بطرفی النہار الصبح والعصر۔ وقولہ زلفا
من اللیل) المغرب والعشاء۔ آیتین دلالت کرتی والدین تفصیل اوقات پرچار ہین
آیت پہلی قول اللہ تعالے کا سورہ روم مین فسبحان اللہ حین تمسون وحین تصبحون۔ ہی
اور یہہ آیت ابین آیات مواقیت ہے۔ پس قول اللہ تعالے کا فسبحان اللہ
یعنی سبحوا اللہ معنی اوسکی یہہ ہین کہ نماز پڑہو تم اللہ کے لیئے جب کہ شام کرو تم اور مراد نماز
مغرب اور عشاء کی ہے۔ اور قول اللہ تعالی کا وحین تصبحون مراد اوس سے
نماز صبح کی ہے۔ اور قول اللہ تعالے کا وعشیا مراد اوس سے نماز عصر کی ہی
اور قول اللہ تعالے وحین تظہرون) مراد اوس نماز ظہر کی ہے۔ اور آیت دوسری
قول اللہ تعالے کا سورہ بنی اسرائیل مین اقم الصلوۃ لدلوک الشمس الی غسق اللیل ہے
مراد دلوک سے ڈہلنا سورج کا ہے پس داخل ہے اوسمین نماز ظہر اور عصر اور مغرب
اور عشا کی پھر فرمایا وقرآن الفجر) مراد اوس سے نماز صبح کی ہے۔ آیت تیسری۔
قول اللہ تعالی کا سورہ طہ مین (وسبح بحمد ربک قبل طلوع الشمس وقبل غروبہا ومن اناء اللیل
فسبح واطراف النہار) ہے۔ پس بعض لوگون مین سے وہ ہے جسنے کہا یہہ دلالت

کرتی ہے اوپر نمازون پانچ کے اسلیئے کہ زمانہ یا سورج کے نکلنے سے پہلے ہے یا سورج کے ڈوبنے
سے پہلے پس رات اور دن داخل ہین ان دو لفظون مین - آیت چوتھی قول اللہ تعالی
کا سورہ ہود مین (اقم الصلوۃ طرفی النہار وزلفا من اللیل) ہے - مراد طرفی النہار سے
نماز صبح اور عصر کی ہے - اور قول اللہ تعالے کا وزلفا من اللیل) مراد اوس سے نماز
مغرب اور عشاء کی ہے - اور منجملہ اون احادیث کے پانچ حدیثین یہان مذکور ہوتی ہین
حدیث اول - صحیح مسلم مین ابو قتادہ سے روایت ہے کہ - ان النبی صلعم قال
لیس فی النوم تفریط انما التفریط علی من لم یصل الصلوۃ حتی یجئی وقت الصلوۃ الاخری
تحقیق نبی صلعم نے فرمایا نہین ہے سوجانے مین تقصیر سوا اسکے کہ نہین تقصیر اوسپر ہے جسنے
نہ پڑہی نماز یہان تک کہ آجاے وقت نماز دوسری کا - حدیث ثانی - بیچ صحیح مسلم
مین عبادہ بن الصامت سے روایت ہے کہ قال قال لی رسول اللہ صلعم انہا سیکون
علیکم امراء اشغلہم اشیاء عن الصلوۃ حتی یذہب وقتہا فصلوا الصلوۃ لوقتہا - کہا عبادہ نے
کہ فرمایا مجھسے رسول اللہ صلعم نے بیشک قریب ہے کہ ہونگی اوپر تمہارے امراء باز رکہینگے
اونکو اشیاء نماز سے یہان تک کہ جاتا رہیگا وقت نماز کا پس پڑہو تم نماز کو وقت معین
اوسکی مین - حدیث ثالث سنن ابی داود اور مسند امام احمد مین عبادۃ بن
الصامت سے روایت ہے کہ - قال قال رسول اللہ صلعم خمس صلوات افترضہا اللہ
من احسن وضوء ہن وصلاہن لوقتہن واتم رکوعہن وخشوعہن کان لہ علی اللہ عہدا ان
یغفرلہ ومن لم یفعل فلیس لہ علی اللہ عہد ان شاء غفر وان شاء عذبہ - کہا عبادہ نے کہ فرمایا
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پانچ نمازین کہ فرض کیا ہے اونکو اللہ نے جسنے اچھا کیا وضو
اونکا اور پڑہا اونکو وقت وقت معین اونکیکے اور کامل کیا اونکے رکوع کو اور خشوع کو ہوگا
اوسکے لیئے اللہ پر عہد یہہ کہ بخشے اوسکو اور جسنے نہ کیا یہہ پس نہین ہے اوسکے لیئے اللہ پر عہد
اگر چاہے بخشے اور اگر چاہے عذاب کرے اوسکو - حدیث رابع - سنن ابن ماجہ

اور مسند امام احمد مین بریدہ اسلمی سے روایت ہے — قال کنا مع رسول اللہ صلعم فی غزوۃ فقال بکروا بالصلوۃ فی یوم الغیم فانہ من فاتتہ صلوۃ العصر حبط عملہ — کہا بریدہ نی تہی ہم ساتہہ رسول خدا صلعم کے بیچ ایک غزوہ کے پس فرمایا آپ نی اول وقت پڑہو نماز کو بیچ دن بادل کے اسلیے کہ جسکی فوت ہوی نماز عصر کی حبط ہوا عمل اوسکا — حدیث خامس —

صحیحین مین حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ ان النبی صلعم قال یوم الاحزاب ملاء اللہ قبورہم وبیوتہم نارا کما شغلونا عن الصلوۃ الوسطی حتی غابت الشمس — تحقیق نبی صلعم نے فرمایا دن جنگ احزاب کے بہر دے اللہ اونکی قبروںمین اور اونکے گہرون مین آگ جیسا کہ روکا اونہون نے ہمکو نماز وسطی سے یہان تک کہ چہپ گیا سورج —

لہذا شوکانی نے دررہبیہ مین لکہا ہے — التوقیت واجب یعنی نماز کو اوسکے وقت مین پڑہنا واجب ہے — اور دراری مضیہ شرح دررہبیہ مین ذکر کیا ہے کہ اختلاف ہے جواز جمع مین بغیر عذر کے اور حق عدم جواز اوسکا ہے اور توقیت واجب ہے بنابر ورود اوامر صحیحہ کے ساتہہ تادیہ صلوۃ کے اوسکے وقت مین اور ورود نہی کے اداکرنے او سکے سے بیچ غیر وقت اوسکے — قولہ صحیح بخاری — وصحیح مسلم مین ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آنحضرت صلعم نے مدینہ مین ظہر وعصر کو اور مغرب اور عشا کو جمع کیا ہے لفظ صحیح بخاری کا یہہ ہے — حدثنا ابو النعمان قال حدثنا حماد بن زید عن عمرو بن دینار عن جابر بن زید عن ابن عباس ان النبی صلعم صلی بالمدینۃ سبعا وثمانیا الظہر والعصر والمغرب والعشاء فقال ایوب لعلہ فی لیلۃ مطیرۃ قال عسی انتہی — اقول جب کہ وجوب ہر نماز کے اداکرنیکا اوسکی وقت مین بہ آیات واحادیث ثابت ہوچکا تو اس حدیث ابن عباس سے عدم وجوب اوسکا ثابت نہین ہوسکتا ہے اسلیے کہ اس حدیث کے معنی مین احتمالات ہین اور احتمال جمع صوری کا اقوی الاحتمالات ہے پس استدلال ساتہہ اوسکے مدعای مفتی پر نہین ہوسکتی ہے قولہ اور جو لوگ کہ جمع بین الصلوتین فی الحضر کو ناجائز کہتے ہین وہ اس حدیث سے

چند طرح جواب دیتے ہین عمدہ ترین اجوبہ پانچ معلوم ہوتی ہین اسلیئے ہم اونکو نقل کرکے
ہر ایک کا کشف حقیقت کئے دیتے ہین اول یہہ حدیث معارض ہے ساتھہ دوسری حدیث
ابن عباس کی جو جامع ترمذی مین مروی ہے لفظا اوسکا یہہ ہے عن ابن عباس عن النبی صلعم
قال من جمع بین الصلوتین من غیر عذر فقد اتی بابا من ابواب الکبائر انتہی حال اسکا یہہ ہے
کہ اس حدیث کی اسناد مین حنش بن قیس واقع ہے اور وہ ضعیف ہے جامع ترمذی مین قوم
ہے وہو ضعیف عند اہل الحدیث ضعفہ احمد وغیرہ انتہی پس یہہ حدیث صلاحیت معارضہ
حدیث صحیحین کی نہین رکہتی اقول یہہ جواب محققین کا نہین ہے اور یہہ حدیث مرفوعا اگرچہ
ضعیف ہے لیکن موقوفا کئی طرق سے آئی ہے۔ حاکم نے مستدرک مین ابی قتادہ عدوی سے
روایت کیا ہے کہ ان عمر کتب الی عامل لہ ثلث من الکبائر الجمع بین الصلوتین الا من عذر
والفرار عن الزحف والنہبی — تحقیق عمر بن الخطاب نے لکہا طرف اپنی عامل کی تین ہین
گناہون کبیرہ مین سے جمع کرنا درمیان دو نمازون کے مگر عذر سے اور بہاگنا لڑائی سے
اور لوٹ کرنا — اور ابن ابی شیبہ نے اپنی مصنف مین روایت کیا ہے ابو موسی اشعری
سے کہ قال الجمع بین الصلوتین من غیر عذر کبیرۃ من الکبائر — کہا ابو موسی اشعری نے کہ
جمع کرنا درمیان دو نمازون کے بدون عذر کے کبیرہ ہے کبائر مین سے — اور بہی ابن
ابی شیبہ نے اپنی مصنف مین روایت کیا ہے ابی بن عبداللہ سے کہ جارنا کتاب عمر بن عبدالعزیز
لا تجمعوا بین الصلوتین الا من عذر — ومثلہ عن ابراہیم واسود واصحابہ — آئی ہماری
پاس کتاب عمر بن عبدالعزیز کی کہ نہ جمع کرو تم درمیان دو نمازون کے مگر ساتھہ عذر کے
اور اسیطرح روایت کیا گیا ہی ابراہیم نخعی اور اسود اور اوسکی اصحاب سے اور موقوف
ایسی موقع مین حکم مرفوع رکہتی ہی قولہ دوم یہہ حدیث محمول مطر پر ہی اس جواب کو رد کرتی ہی
دوسری روایت صحیح مسلم کی جمعین فی غیر خوف ولا عذر کا لفظ واقع ہی اقول امام مالک نے موطا مین کہا ہے
ارئ ذلک فی مطر ظن کہتا ہون مین اسکا کہ یہہ تہا بیچ مینہ کے — زرقانی نے شرح موطا مین لکہا ہی

ووافقه علی ماظنه جماعة من اهل المدینة وغیرها منهم الشافعی قاله ابن عبد البر — اور موافقت کی ہے مالک کی اوپر اوسکی جسکا ظن کیا ہے مالک نے ایک جماعت نے اہل مدینہ اور غیر مدینہ سے کہ اونہین مین سے شافعی ہین کہا ہے اسکو ابن عبد البر نے — اور روایت فی غیر خوف ولا عذر صحیح مسلم مین مین نہین پاتا ہون — ہان صحیح مسلم مین — عن الاعمش عن حبیب بن ابی ثابت عن سعید بن جبیر عن ابن عباس قال جمع رسول اللہ صلعم بین الظهر والعصر والمغرب والعشاء بالمدینة فی غیر خوف ولا مطر — البتہ موجود ہے یہہ روایت قطع نظر اسکے کہ مخالف ہے روایت جمهور کی جسمین فی غیر خوف ولا سفر ہے نہ فی غیر خوف ولا مطر چنانچہ صحیح مسلم اور سنن ابی داود اور سنن نسائی اور موطای مالک مین بروایت سعید بن جبیر ابن عباس سے فی غیر خوف ولا سفر مروی ہے — اسمین یعنی روایت فی غیر خوف ولا مطر مین — ایک راوی اعمش ہے سو حال اوسکا یہہ ہے — قال علی بن سعید النسوی سمعت احمد بن حنبل یقول منصور اثبت اهل الکوفة وفی حدیث الاعمش اضطراب کثیر — وقال الجوزجانی قال وهب بن زمعة المروزی سمعت ابن المبارك انما افسد حدیث اهل الکوفة ابو اسحق والاعمش — وقال جریر بن عبد الحمید سمعت المغیرة یقول اهلك اهل الکوفة ابو اسحق واعمشکم هذا — کذا فی المیزان للذهبی — کہا علی بن سعید نسوی نے کہ سنا مینے احمد بن حنبل سے کہ کہتے تہے منصور اثبت اہل کوفہ کا ہے اور حدیث اعمش مین اضطراب بہت ہے — اور کہا جوزجانی نے ذکر کیا وہب بن زمعہ مروزی نے سنا مین نے ابن المبارک سے کہ سوا اسکے نہین کہ فاسد کیا ہے حدیث اہل کوفہ کو ابو اسحق اعمش نے — اور کہا جریر بن عبد الحمید نے سنا مینے مغیرہ سے کہ کہتے تہے مغیرہ ہلاک کیا اہل کوفہ کو ابو اسحق اعمش تمہاری نے جو یہہ ہے — تقریب نووی مین مرقوم ہے — وربما لم یسقط شیخه واسقط غیره لکونه ضعیفا او صغیرا تحسینا للحدیث — اور بسا وقت نہین ساقط کرتا ہے راوی مدلس اپنے شیخ کو اور ساقط کرتا ہے غیر شیخ کو مانند شیخ الشیخ اور سا دس سے اعلی کو بسبب ضعیف یا صغیر

ہوئے غیر شیخ سے کے تحسین حدیث کے لیئے — تدریت الراوی ہین اس قول کی شرح مین
مذکور ہے — قال الخطیب وکان الاعمش وسفیان الثوری یفعلان مثل ہذا — وقال العلائی
وبالجملة فہذا النوع افحش انواع التدلیس وشرہا — وقال العراقی وہو قادح فیمن تعمد فعلہ —
وقال شیخ الاسلام لاشک انہ جرح ووصف بہ الثوری والاعمش فلا اعتذار انہما لا یفعلانہ الا
فی حق من یکون ثقة عندہما ضعیفا عند غیرہما — کہا خطیب بغدادی نے اور تھی اعمش اور سفیان
ثوری تدلیس کرتے مثل اسکی — اور کہا علائی نے اور بالجملہ پس یہہ قسم تدلیس کی افحش اقسام
تدلیس اور بدترین انواع تدلیس ہے — اور کہا عراقی نے اور یہہ قسم تدلیس کی قادح ہے
اوسمین جسنے عمدا کیا ہے اسکو — اور کہا شیخ الاسلام یعنی حافظ ابن حجر نے کہ نہین شک
ہے اسمین کہ یہہ قسم تدلیس کی جرح ہے اور موصوف ہین اس قسم کی تدلیس کے ساتھہ
سفیان ثوری — اور اعمش — پس نہین مقبول ہے عذر اسطرح کہ یہہ دونو نہین کرتے
تھے تدلیس کو مگر حق مین اوسکے جو ثقہ ہوتا نزدیک انکے اور ضعیف ہوتا نزدیک انکے غیر
کے — پس یہہ روایت ایسی نہین جس سے یہہ تاویل رد ہوسکے — اور زرقانی —
نے شرح موطا مین لکھا ہے — واجاب البیہقی بان الاولی روایة الجمہور فہی اولی قال
وقد روینا عن ابن عباس وابن عمر الجمع بالمطر وہو یوید التاویل — واجاب غیرہ
بان المراد ولا مطر کثیر او لا مطر مستدام فلعلہ انقطع فی اثناء الثانیة — جواب دیا بیہقی
نے روایت مسلم سے جسمین فی غیر خوف ولا مطر ہے اسطرح کہ پہلی روایت جمہور کی ہے جسمین
لا مطر نہین پس روایت جمہور کی اولی ہے اور روایت کئے گئے ہین ہم ابن عباس
اور ابن عمر سے جمع کو بسبب مطر کے اور وہ موید ہے اس تاویل کا — اور جواب دیا ہے
غیر بیہقی نے کہ مراد لا مطر سے لا مطر کثیر اور لا مطر مستدام ہے پس شاید کہ مینہ منقطع ہوگیا
تھا درمیان دوسری نماز کے قولہ سوم یہہ کہ حدیث محمول جمع صوری پر ہے لیکن یہ
جواب بھی ہیچ ہے کیونکہ احتمال جمع صوری حدیث عرفات ومزدلفہ مین بھی قائم ہے باآنکہ

وہان بالاجماع جمع حقیقی درست ہے اقول اگر وجود احتمال جمع صوری حدیث عرفات اور
اور مزدلفہ مین فرض کیا جاے توکیا مخل ہے اجماع مین اسلیئے کہ احتمال جمع حقیقی بہی موجود ہے
اور جب اہل اجماع نے احتمال جمع حقیقی پر بسبب کسی مرجح کے اجماع کرلیا تو احتمال جمع صوری
بسبب اجماع کے ساقط ہوگیا بخلاف محل نزاع کے کہ یہان ایسا نہین ہے چہ جائیکہ
حدیث مزدلفہ اور عرفات مین احتمال جمع صوری نہین ہے۔ سنن نسائی مین ثابت ہے
عبداللہ بن مسعود سے کہ قال کان رسول اللہ صلعم یصلی الصلوٰۃ لوقتہا الا بجمع وعرفات۔
کہا عبداللہ بن مسعود نے کہ تہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پڑہتے نماز کو اوسکی وقت مین مگر
مزدلفہ اور عرفات مین کہ جمع کیا آپنے نماز ظہر اور عصر کو وقت ظہر مین اور جمع کیا مغرب اور
عشا کو وقت عشا مین۔ اور صحیح بخاری مین عبداللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ قال ما رایت
النبی صلعم صلی صلوٰۃ لغیر میقاتہا الا صلوتین جمع بین المغرب والعشاء بجمع کہا ابن مسعود نی
کہ نہین دیکہا مین نی نبی صلعم کو کہ پڑہی ہون نماز بیچ غیر وقت اوسکی کے سوا دو نمازون سے کہ
جمع کیا درمیان مغرب اور عشا کے بیچ مزدلفہ کے۔ مانند اسکی روایت کیا گیا ہے ابن مسعود سی
صحیح مسلم اور سنن ابی داود اور سنن نسائی اور مصنف ابن ابی شیبہ مین قولہ بعض لوگ حدیث
صحیح مسلم سے جمع صوری پر استدلال کرتی ہین کیونکہ اوسکی ایک روایت مین ہے۔
قلت یا ابا الشعثاء اظنہ اخر الظہر وعجل العصر واخر المغرب وعجل العشاء قال وانا اظن ذلک۔ لیکن یہہ استدلال
منظور فیہ ہی کیونکہ یہہ ظن جابر بن زید کا ہی نہ حدیث مرفوع اور ظن تابعی کا حجت شرعی نہین ہی علاوہ اسکی
جابر بن زید کو خود تردد ہی کیونکہ حدیث بخاری سی معلوم ہوا کہ وہ اسکو مطر پر محمول کرتا ہی عسی
ان یکون فی لیلۃ مطیرۃ الظان بعض کہتے ہین کہ حدیث مرفوع سے جمع صوری ثابت ہی کیونکہ نسائی مین موجود ہے
عن ابن عباس قال صلیت مع النبی صلعم بالمدینۃ ثمانیا جمیعا اخر الظہر وعجل العصر واخر المغرب
وعجل العشاء۔ لیکن یہہ بہی غلط ہے کیونکہ حدیث نسائی مدرج ہے دلیل اسپر یہہ ہے کہ حافظ
امام مسلم بن الحجاج نے جو برابت حفظ واتقان مین نسائی سے زاید ہے اپنی صحیح مین

اسطور پر روایت کیا ہے کہ جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہہ قول ابن عباس کا نہین ہے تا کہ حدیث مرفوع ہو جاوے بلکہ یہہ قول عمرو بن دینار اور جابر بن زید کا ہے —

**اقول** ظن جابر بن زید کا کہ تابعی ہے اگرچہ حجت شرعی نہو لیکن احتمال جمع صوری کو قوی کرتا ہے اسلیئے کہ جابر بن زید راوی ہے اس حدیث کا ابن عباس سے اور راوی حدیث کا واقف تر ہوتا ہے ساتھہ مراد کے غیر راوی سے — اور اسقدر کافی ہے بطلان استدلال کے لیئے — باقی یہہ خیال کہ جابر بن زید کو خود تردد ہے کیونکہ حدیث بخاری سے معلوم ہوا کہ وہ اسکو مطر پر محمول کرتا ہے صرف خیال ہی ہے اسلیئے کہ ہم کہہ سکتے ہین کہ اس روایت بخاری مین جو آیا ہے اوسکا مطلب یہہ ہے کہ ایوب سختیانی نے کہا ہے کہ شاید یہہ جمع صوری مینہ کی شب مین ہو کہا جابر بن زید نے کہ امید رکھتا ہون مین کہ یہہ جمع صوری مینہ کی شب مین ہو — اور جابر کے قول انا اظن ذلک مین مراد ظن سے علم ہے اور تعبیر کرنا علم کو ساتھہ ظن کے صرف بقصد موافقت قول عمرو بن دینار کے ہے کہ عمرو بن دینار نے کہا تھا یا ابا الشعثاء اظنہ اخر الظہر واخر المغرب وعجل العشاء اوسکے جواب مین جابر نے یہہ کہا — اور روایت نسائی کی جسمین جابر بن زید نے ابن عباس سے روایت کیا ہے کہ قال صلیت مع رسول اللہ صلعم بالمدینۃ ثمانیا جمیعا وسبعا جمیعا اخر الظہر وعجل العصر واخر المغرب وعجل العشاء — موید اس احتمال کی ہے — اور مدرج کہنا اسکو قطع نظر اسکی کہ مدرج ہونا مضر تائید نہین اور مفید جزم جابر ہے ساتھہ اس احتمال کے مستلزم کرتا ہے ایک راوی کا جسکی ثقاہت مجمع علیہ ہے اور کہین ادراج اوس سے ثابت نہین ہوا اگرچہ بعض نے بعض اقسام ادراج کو جو یہان نہین جائز رکھا ہے لیکن جمہور نے کہا ہے کہ ادراج بجمیع اقسامہ حرام ہے — فی التدریب وکلہ ای الادراج باقسامہ حرام باجماع اہل الحدیث والفقہ وعبارۃ ابن السمعانی وغیرہ من تعمد الادراج فہو ساقط العدالۃ وممن یحرف الکلم عن مواضعہ وہو ملحق بالکذابین — ونحوہ فی شرح الشرح للعلاوی — وعلی القاری اور جیسا معلوم ہو چکا کہ جابر نے اپنے علم کو بقصد موافقت لفظ عمرو بن دینار ساتھہ ظن کے

تعبیر کیا ہے روایت صحیح مسلم سے معلوم نہین ہوسکتا کہ اخر الظہر وعجل العصر واخر المغرب وعجل العشا قول ابن عباس نہین ـــ اور ترجیح دینا روایت مسلم کو روایت نسائی پر محل نزاع مین اسوجہ سے کہ مسلم حفظ واتقان مین نسائی سے زاید ہے یہی غلط ہے اسلیے کہ یہہ ترجیح جب ثابت ہوسکتی تہی کہ جو رجال درمیان مسلم اور جابر کے ہین وہ بہی حفظ واتقان مین اون رجال سے جو درمیان مین نسائی اور جابر کے ہین زاید ہوتے ـــ اور یہان شیخ مسلم کا ابوبکر بن ابی شیبہ ہے ـــ اور شیخ نسائی کا قتیبہ بن سعید ہے ـــ اور قتیبہ بن سعید حفظ واتقان مین زاید ہے ابن ابی شیبہ سے یہان تک کہ قتیبہ کا حفظ واتقان مجمع علیہ ہے ـــ اور ابوبکر بن ابی شیبہ کو بعض نے کثیر الخطا بہی کہا ہے ـــ ذہبی نے میزان الاعتدال مین ذکر کیا ہے ـــ

قال المیمونی تذاکرنا یوما فقال رجل ابن ابی شیبۃ یقول عن عفان فقال احمد بن حنبل دع ابن ابی شیبۃ فی ذا انظر ما یقول غیرہ یرید ابو عبداللہ کثرۃ خطاءہ ـــ ثم قال الخطیب اری ان احمد بن حنبل لم یرد ما ذکرہ المیمونی من ان ابا بکر کثیر الخطاء ـــ وقال جعفر الفریابی سالت محمد بن عبداللہ بن نمیر عن بنی ابی شیبۃ ثلاثتہم فقال فیہم قولا لم احب ان اذکرہ ـــ

ابن حجر نے فتح الباری مین بعد ذکر قول نووی کے جسمین اونسے اس احتمال کو احتمال ضعیف یا باطل کہا تہا لکہا ہے ـــ وہذا الذی ضعفہ استحسنہ القرطبی ورجحہ قبلہ امام الحرمین وجزم بہ من القدماء ابن الماجشون والطحاوی وقواہ ابن سید الناس بان ابا الشعثاء وہو ممن روی الحدیث عن ابن عباس قد قال بہ وذلک فیما قد رواہ الشیخان من طریق ابن عیینۃ عن عمرو بن دینار فذکر ہذا الحدیث وزاد قلت یا ابا الشعثاء اظنہ اخر الظہر وعجل العصر واخر المغرب وعجل العشاء قال وانا اظنہ ـــ قال ابن سید الناس وراوی الحدیث ادری بالمراد من غیرہ ـــ اور یہہ احتمال جسکو ضعیف کہا نووی نے مستحسن کہا ہے اوسکو قرطبی نے اور ترجیح دیا ہے اوسکو پہلی اس سے امام الحرمین نے امام غزالی کے استاد نے اور جزم کیا ہے ساتہہ اوسکے متقدمین مین سے ابن ماجشون نے اور طحاوی نے اور قوی

کیا ہے اوسکو ابن سید الناس نے اسطرح کہ ابو الشعثاء جابر بن زید اور وہ راوی ہے اس حدیث کا ابن عباس سے تحقیق قائل ہوا ہے اسکا اور یہہ اوسمین ہے جسکو روایت کیا ہے شیخین نے طریق سفیان بن عینیہ سے کہ وہ روایت کرتا ہے عمرو بن دینار سے پھر ذکر کیا اس حدیث کو اور زیادہ کیا عمرو بن دینار نے کہ کہا مینے جابر بن زید سے کہ ای ابا الشعثاء مین ظن رکھتا ہون کہ تاخیر کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر مین اور تعجیل کی عصر مین اور تاخیر کی مغرب مین اور تعجیل کی عشاء مین کہا جابر بن زید نے اور مین ظن رکھتا ہون اسکا — اور راوی حدیث کا واقف تر ہے ساتھہ مراد حدیث کے غیر راوی سے — پھر ابن حجر نے ایک شبہہ جسکو مین اوپر دفع کر چکا ہون ذکر کرکے لکھا — لکن یقوی ما ذکرہ من الجمع الصوری ان طرق الحدیث کلہا لیس فیہا تعرض لوقت الجمع فاما ان یحمل علی مطلقہا فیستلزم اخراج الصلوٰۃ عن وقتہا المحدود بغیر عذر — واما ان یحمل علی صفۃ مخصوصۃ لا یستلزم الاخراج ویجمع بہا بین مفترق الاحادیث والجمع الصوری اولی واللہ اعلم — لیکن قوت دیتا ہے جمع صوری کو جسکو ذکر کیا ہے ابن سید الناس نے یہہ کہ طرق الحدیث کے ساری نہیں ہے بیچ اون طرق کے تعرض واسطے وقت جمع کے — پس یا حمل کیجاے حدیث اوپر مطلق اون طرق کے پس مستلزم ہوگی اخراج نماز کو اوسکی وقت محدود معین سے بغیر عذر کے اور یا حمل کیجاے حدیث اوپر صفت مخصوصہ کے کہ نہ مستلزم ہو اخراج نماز کو اوسکی وقت معین سے اور جمع کیا جاے ساتھہ اوس صفت مخصوصہ کے درمیان حدیثون مختلف کے اور جمع صوری اولی ہے اور اللہ تعالی دانا تر ہے — اور تخریج رافعی مین ذکر کیا کہ

اجاب ابو حامد عن ہذا الجمع بانہ جمع صوری وہو ان توخر الاولی الی آخر وقتہا وتقدم الثانیۃ عقبہا فی اول وقتہا وہذا قد جاء صریحا فی الصحیحین عن عمرو بن دینار قال قلت یا ابا الشعثاء اظنہ اخر الظہر وعجل العصر واخر المغرب وعجل العشاء قال وانا اظن ذلک — جواب دیا ابو حامد نے اس جمع سے اسطرح کہ یہہ جمع صوری ہے اور وہ اسطرح ہے کہ موخر کیجاے پہلی نماز

والمہ اسعد

اوسکی اخروقت تک اور مقدم کیجاے دوسری نماز یعنی پہلی نماز کے دوسری نماز کے
اول وقت مین اور یہہ جمع صوری بتحقیق آیا ہے صریحا صحیحین مین عمرو بن دینار سے کہا عمرو
بن دینار نے جابر بن زید سے کہ ای ابا الشعثاء مین ظن کرتا ہون کہ موخر کیا آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نے ظہر کو اور تعجیل کی عصر مین اور موخر کیا مغرب کو اور تعجیل کی عشاء مین کہا جابر بن زید
نے اور مین ظن رکہتا ہون اسکا۔ عینی نے عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری مین لکہا ہے۔
واحسن التاویلات فی ہذا واقربہا الی القبول انہ اخر الاولی ای اخر وقتہا فصلاہا فیہ فلما
فرغ منہا دخلت الثانیۃ فصلاہا اور احسن تاویلات اس حدیث مین اور اقرب تاویلات
طرف قبول کی یہہ ہے کہ آنحضرت نے موخر کیا پہلی نماز کو اوسکی اخروقت تک پس پڑہا
آپنے پہلی نماز کو اوسکی اخروقت مین پہر جب فارغ ہوی پہلی نماز سے داخل ہو گئی دوسری
نماز یعنی وقت اوسکا پس پڑہا آپنے دوسری نماز کو اوسکی اول وقت مین۔ اور شوکانی
نے نیل الاوطار مین لکہا۔ ومما یدل علی تعین حمل حدیث الباب علی الجمع الصوری ما اخرجہ
النسائی عن ابن عباس بلفظ صلیت مع النبی الظہر والعصر جمیعا والمغرب والعشاء جمیعا اخر
الظہر وعجل العصر واخر المغرب وعجل العشاء فراوی حدیث الباب قد صرح بان ما رواہ من
الجمع المذکور ہو الجمع الصوری۔ ومما یوید ذلک ما رواہ الشیخان عن عمرو بن دینار انہ قال
یا ابا الشعثاء اظنہ وابو الشعثاء ہو راوی الحدیث عن ابن عباس کما تقدم ومن المویدات
للحمل علی الجمع الصوری ما اخرجہ مالک فی الموطاء والبخاری۔ وابو داود۔ والنسائی
عن ابن مسعود قال ما رایت رسول اللہ صلعم صلی صلوۃ لغیر میقاتہا الا صلوتین جمع بین المغرب
والعشاء بالمزدلفہ وصلی الفجر یومئذ قبل میقاتہا فنفی ابن مسعود مطلق الجمع وحصرہ فی جمع المزدلفہ
مع انہ ممن روی حدیث الجمع بالمدینۃ کما تقدم وہو یدل علی ان الجمع الواقع بالمدینۃ صوری
ولو کان جمعا حقیقیا تعارض روایتاہ والجمع ما امکن المصیر الیہ ہو الواجب۔ ومن المویدات
للحمل علی الجمع الصوری ایضا ما اخرجہ ابن جریر عن ابن عمر قال خرج علینا

رسول الله صلعم فكان يوخر الظهر ويعجل العصر فيجمع بينهما ويوخر المغرب ويعجل العشاء فيجمع بينهما
وهذا هو الجمع الصوري وابن عمر هو ممن روى جمعه صلعم بالمدينة كما اخرج ذلك عبد الرزاق عنه
وهذه الروايات معينة لما هو المراد من لفظ جمع لما تقرر في الاصول من ان لفظ جمع بين الظهر
والعصر لا يعم وقتها كما في مختصر المنتهى وشروحه والغاية وشرحها وسائر كتب الاصول بل مدلوله
لغة الهيئة الاجتماعية وهي موجودة في جمع التقديم والتاخير والجمع الصوري الا انه لا يتناول
جميعها بل لا اثنين منها اذ الفعل المثبت لا يكون عاما في اقسامه كما صرح بذلك ائمة الاصول فلا يتعين
واحد من صور الجمع المذكور الا بدليل وقد قام الدليل على ان الجمع المذكور في الباب هو الجمع [الصوري]
فوجب المصير الى ذلك — وقد زعم بعض المتاخرين انه لم يرد الجمع الصوري في لسان الشارع
واهل عصره وهو مردود بما ثبت عنه صلعم من قوله للمستحاضة وان قويت على ان توخري
الظهر وتعجلي العصر فتغتسلين وتجمعين بين الصلوتين ومثله في المغرب والعشاء —

تعجیل

وبما سلف عن ابن عباس وابن عمر — اور منجملہ اوسکے جو دلالت کرتا ہے اوپر متعین
ہونی حمل حدیث باب کے جمع صوری پر وہ ہے جسکو روایت کیا ہے نسائی نے ابن
عباس سے ساتھ اوس لفظ کے جسکا ترجمہ یہہ ہے کہ نماز پڑہی مین نے ساتھ نبی صلعم کے
ظہر اور عصر کی اکہٹا اور مغرب اور عشاء کی اکہٹا تاخیر کی آپنے ظہر مین اور تعجیل کی عصر مین
اور تاخیر کی مغرب مین اور تعجیل کی عشاء مین — پس راوی حدیث باب نے تحقیق
تصریح کی ہے اسکی کہ جو روایت کیا ہے اوسنے جمع کو وہ صوری تہا — اور منجملہ اوسکی جو تائید
کرتا ہے جمع صوری کی وہ ہے جو روایت کیا ہے شیخین نے عمرو بن دینار سے کہ عمرو بن دینار نے کہا جابر
بن زید سے کہا یا ابا الشعثاء ظن کرتا ہون مین کہ انحضرت صلعم نے تاخیر کی ظہر مین اور تعجیل کی عصر مین اور تاخیر کی مغرب
مین اور تعجیل کی عشاء مین کہا ابو الشعثاء جابر بن زید نے کہ مین ظن کرتا ہون اسکا اور ابو الشعثاء راوی حدیث کا
ہے ابن عباس سے جیسا پہلے مذکور ہوا اور منجملہ موید آن حمل حدیث باب جمع صوری پر وہ ہے جو روایت کیا امام مالک نے
موطا مین اور بخاری اور ابو داود اور نسائی نے ابن مسعود سے کہ کہا ابن مسعود نے نہین دیکہا

ہین نی رسول اللہ صلعم کو کہ نماز پڑہی ہو آپنے کوئی نماز بیچ غیر وقت اوسکی کے مگر دو نمازین کہ
جمع کیا درمیان مغرب اور عشا کے مزدلفہ مین اور نماز فجر کی پڑہی اوس دن پہلے اوسکی وقت
سے جس وقت کی آپکو عادت تہی نہ پہلی طلوع فجر سے کہ باجماع مسلمین جائز نہین جیسا کہ
خود ہی کہا — پس نفی کی ابن مسعود نی مطلق جمع کی اور حصر کیا جمع کو مزدلفہ مین باآنکہ ابن مسعود
اونہین سے ہین جنہون نی روایت کیا ہے جمع کو بیچ مدینہ کے جیسا کہ ذکر اوسکا پہلی ہو چکا کہ طبرانی
نے معجم کبیر اور معجم اوسط مین ابن مسعود سی روایت کیا ہے کہ جمع کیا رسول اللہ صلعم نی مدینہ مین درمیان
ظہر اور عصر کے اور مغرب اور عشا کے — اور یہہ نفی اور حصر دال ہے اسپر کہ جمع واقع مدینہ مین جمع
صوری ہے اور اگر ہوتا جمع حقیقی تو متعارض ہوتین دو روایتین ابن مسعود کی اور جمع کرنا
دونو روایتونمین جب تک کہ ممکن ہو رجوع طرف اوسکی واجب ہے — اور منجملہ مویدات
حمل حدیث باب جمع صوری پر یہی ہے وہ جو روایت کیا ہے ابن جریر نے ابن عمر سے روایت کیا ابن
جریر نے کہ نکلے ابن عمر اور کہا ابن عمر نے کہ نکلی اوپر ہماری رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پس تہی آپ
کہ تاخیر کرتے تہے ظہر مین اور تعجیل کرتے تہے عصر مین پس جمع کرتے تہے درمیان دونوکے اور تاخیر
کرتے تہے مغرب مین اور تعجیل کرتے تہے عشا مین پس جمع کرتے تہے درمیان دونوکے —
اور یہہ وہ جمع صوری ہے اور ابن عمر اونہین سے ہین جنہون نے روایت کیا آنحضرت سے جمع
کرنیکو مدینہ مین جیسا کہ روایت کیا ہے عبد الرزاق نے اپنی مصنف مین — اور یہہ روایتین
متعین کرنیوالی ہین مراد کو لفظ جمع سے اسلیئے کہ مقرر ہو چکا ہے اصول مین کہ لفظ جمع بین
الظہر والعصر مین عام ہے ظہر اور عصر کے وقتونکے لیئے جیسا کہ مختصر منتہی ابن حاجب اور اوسکی
شروح اور غایہ اور اوسکی شرح اور تمام کتب اصول مین ہے بلکہ مدلول اوسکا لغت مین ہیئت
اجتماعیہ ہے اور وہ موجود ہے جمع تقدیم اور جمع تاخیر اور جمع صوری مین مگر تحقیق وہ نہین شامل
ہے جمیع اونکی کو اور نہ دو کو اونمین سے اسلیئے کہ فعل مثبت نہین ہوتا ہے عام بیچ اقسام اپنی
کے جیسا کہ تصریح کی ہے ساتھ اسکے ائمہ اصول نے پس نہ متعین ہوگی کوئی صورت صورتون

جمع مذکور مین سے مگر ساتھہ دلیل کے اور تحقیق قایم ہوچکی ہے دلیل اوپر اسکی کہ جمع مذکور بیچ اس باب کے
وہ جمع صوری ہے پس واجب ہوگا رجوع طرف جمع صوری کی — اور تحقیق زعم کیا ہے بعض متاخرین
نے کہ نہین وارد ہوا ہے جمع صوری لسان شارع اور اہل عصر شارع مین — اور یہہ زعم مردود
ساتھہ اوسکی کہ ثابت ہوا ہے آنحضرت صلعم سے فرمانا آپکا مستحاضہ کو — اور اگر قوت رکھی تو اسپر
کہ تاخیر کرے ظہر مین اور تعجیل کرے عصر مین پس غسل کر تو درمیان دو نمازون کے اور مثل اوسکی بیچ
مغرب اور عشا کے — اور یہہ زعم مردود ہے ساتھہ اوسکی کہ سابق مین گذر چکا ابن عباس
اور ابن عمر سے — **قولہ** — چہارم یہہ کہ امت نی اجماع کیا ہے اس حدیث کے ترک پر جیسا کہ ترمذی
نے اسکی تصریح کی ہے لیکن یہہ بھی غلط ہے چنانچہ نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے اما حدیث
ابن عباس فلم یجمعوا علی ترک العمل بہ بل لہم اقوال اور یہی اوسمین ہے و ذہب جماعۃ من الائمۃ الی
جواز الجمع فی الحضر للحاجۃ لمن لا یتخذہ عادۃ وہو قول ابن سیرین واشہب من اصحاب مالک
وحکاہ الخطابی عن القفال الشاشی الکبیر من اصحاب الشافعی عن ابی اسحق عن جماعۃ من اصحاب
الحدیث واختارہ ابن المنذر ویویدہ ظاہر قول ابن عباس اراد ان لا یحرج امتہ فلم یعللہ
بمرض ولا غیرہ انتہی اور فتح الباری مین مرقوم ہی وقد ذہب جماعۃ من الائمۃ الی الاخذ بظاہر
الحدیث فجوزوا الجمع فی الحضر للحاجۃ لکن بشرط ان لا یتخذ ذلک عادۃ وممن قال بہ
ابن سیرین وربیعۃ واشہب وابن المنذر والقفال الکبیر وحکاہ الخطابی عن جماعۃ من اصحاب
الحدیث انتہی — پس اس وجہ سے کہ یہہ حدیث بالاجماع متروک العمل ہے اس حدیث کو قابل
احتجاج نہ سمجھنا بناے فاسد علی الفاسد ہے **اقول** — کتاب العلل جامع ترمذی مین مرقوم
ہے — جمیع ما فی ہذا الکتاب من الحدیث ہو معمول بہ وبہ اخذ بعض اہل العلم ما خلا
حدیثین حدیث ابن عباس ان النبی صلعم جمع بین الظہر والعصر بالمدینۃ والمغرب والعشاء من غیر خوف
ولا سفر — وحدیث انہ قال صلعم اذا شرب الخمر فاجلدوہ فان عاد فی الرابعۃ فاقتلوہ وبینا علۃ الحدیثین
جمیعا فی الکتاب انتہی —

ساری حدیثین جو اس کتاب مین ہین وہ معمول بہ ہین اور ساتھہ اونکی اخذ کیا ہے بعض اہل علم نی سوا دو حدیثون کے کہ ایک حدیث ابن عباس کی ہے کہ نبی صلعم نی جمع کیا درمیان ظہر اور عصر کے مدینہ مین اور مغرب او رعشا کو بدون خوف کے اور سفر کے - اور دوسری حدیث یہہ ہے کہ نبی صلعم نی فرمایا جب پئی شراب کو پس کوڑی مارو اوسکی پہر اگر عود کری چوتھی بار پس قتل کر و اوسکو - اور بیان کر چکے ہین ہم علت دونو حدیثو نکے بیچ کتاب کے - اور شرح اثار طحاوی مین مذکور ہے - ولم یقل احد منا ولا منہم بجواز الجمع فی الحضر - اور نہین قائل ہوا ہے کوئی ہم مین سے اور نہ اونمین سے ساتھہ جواز جمع کے بیچ حضر کے باقی یہہ قول جو نووی اور ابن حجر نے نقل کیا جب قابل لحاظ ہو سکتا ہے کہ ثبوت اسکا ابن سیرین اور ربیعہ اور اشہب اور ابن المنذر سے باسناد صحیح ہو مجرد نووی اور ابن حجر اور امثالہما کا لکھنا اسمین کافی نہین ہو سکتا ہے چہ جائیکہ قول ترمذی اور طحاوی سے جو فی الجملہ قرب رکھتی تہی اون سے زمانہ مین نہ قائل ہونا اونکا ساتھہ اس قول کے مفہوم ہوتا ہو اسی قیاس پر حال ہے نسبت اس قول کا طرف قفال اور ایک جماعت کے محدثین مین سے اور بعد تسلیم ثبوت کے یہہ خلاف حادث ہے بعد اجماع کے پس قابل اعتبار نہین - شوکانی نے نیل الاوطار مین - بعد نقل عبارت فتح الباری اور عبارت بحر کی جسمین ذکر ہے قول امامیہ اور بعض ائمہ زیدیہ کا لکھا ہے - ولا ادری ما صحۃ ذلک فان الذی وجدناہ فی کتب بعض الائمۃ وکتب غیرہم تقضی بخلاف ذلک - وذہب الجمہور الی ان الجمع بغیر عذر لا یجوز - وحکی فی البحر عن البعض انہ اجماع - ومنع ذلک مستندا بانہ قد خالف فی ذلک من تقدم - واعترض علیہ صاحب المنار بانہ اعتدا وبخلاف حادث بعد اجماع الصدر الاول اور نہین جانتا ہون مین کہ کیا ہے صحت اسکی پس تحقیق وہ جو پایا ہے ہمنے بیچ کتابون بعض اماموں کے حکم کرتا ہے ساتھہ خلاف اسکی کے - اور گئے ہین جمہور اسطرف کہ جمع بدون عذر کے جائز نہین اور حکایت کیا گیا ہے بیچ بحر کے

بعض سے کہ عدم جواز جمع پر بدون عذر کے اجماع ہے اور منع کیا گیا ہے یہہ اجماع اس
سند سے کہ خلاف کیا ہے اسمین اون لوگون نے جنکا ذکر اوپر ہو چکا -اور اعتراض کیا ہی
اوسپر صاحب منار نے کہ استناد مین ساتہہ اس سند کے اعتداد اور اعتبار ہے ساتہہ
خلاف حادث کے بعد اجماع صدر اول کے - اور قول ابن عباس کا اراد ان لایحرج
امتہ جیسا کہ موید جمع حقیقی کا ہے ویسے ہی موید جمع صوری کا ہی - شوکانی نے نیل
الاوطار مین لکہا ہے - ولاشک منصف ان فعل الصلوتین دفعۃ والخروج الیہما مرۃ
اخف من خلافہ والیسر - اور نہین شک کرتا ہے کوئی منصف اسمین کہ ادا کرنا دونمازون کا
ایک دفعہ اور آنا طرف دونمازونکی ایکبار خفیف تر اور آسان تر ہے اوسکی خلاف سے بالجملہ
جبکہ غلط ہونا قول ترمذی اور طحاوی کا جو کہتے ہین کہ بالاجماع یہہ حدیث معمول بہ نہین ہنوز
ثابت نہین ہے پس اسوجہ سے کہ یہہ حدیث بالاجماع متروک العمل ہے اس حدیث کو قابل
احتجاج نہ سمجہنا بناء الفاسد علی الفاسد نہین تو کیا ہے یہہ کہ جمع بعذر مرض تہی لیکن اسکا رد
علامہ ابن حجر عسقلانی نے فتح الباری مین کیا ہی عبارت اوسکی یہہ ہے وفیہ نظر لانہ کان
جمع صلعم بین الصلوتین لعارض المرض لما صلی معہ الا من لہ نحو ذلک العذر والظاہر انہ صلعم
جمع باصحابہ وقد صرح بذلک ابن عباس فی روایتہ انتہی اقول نووی نے شرح مسلم مین لکہا ہے
ومنہم من قال ہو محمول علی الجمع بعذر المرض او نحوہ مما ہو فی معناہ من الاعذار - وہذا قول احمد بن
حنبل - والقاضی حسین من اصحابنا - واختارہ الخطابی - والمتولی - والرویانی - من اصحابنا -
وہو المختار فی تاویلہ لظاہر الحدیث ولفعل ابن عباس وموافقۃ ابی ہریرہ ولان المشقۃ فیہ اشد من
من المطر - اور بعض تاولین مین سے وہ ہی جنے کہا کہ یہہ محمول ہے اوپر جمع کے بعذر مرض
کے یا بعذر اوسکی جو مانند ہے مرض کی معنی مین اعذار مین سے اور یہہ قول امام احمد بن
حنبل کا ہے اور قاضی حسین کا جو ہمارے اصحاب شافعیہ مین سے ہے اور اختیار کیا ہے اسکو
خطابی اور متولی اور رویانی نے جو ہمارے اصحاب شافعیہ مین سے ہین اور یہی مختار ہے

